# شری سکھمنی صاحب

## کے تراجم

(گیانیوں، پنڈتوں اور عالموں کی نظریں)


الحاج فاضل کاشمیری

Rtd. Field Adviser J&K State Sgr.

# شری سُکھمنی صاحب
# کے
# تراجم :

۱- اصل بانی :- ہر داہنے صفحہ پر درج ہے۔

ا- گورمکھی لپی ہیں۔ پروفیسر صاحب سنگھ کی اسٹیک سے ماخوذ

ب- فارسی رسم الخط ہیں (اعراب کے ساتھ)

ج- فٹ نوٹ :- الفاظ کے معانی دائیں صفحے کے نیچے ۳ سطروں ہیں۔

---

۲- ا- کشمیری منظوم تراجم :- ہر بائیں صفحہ پر ۱۱ سطریں

ب- اردو زبان ہیں آسان تراجم ( " ) ۱۰ سطریں

ج- حوالہ جات ہر بائیں صفحہ کے تراجم ہیں۔

---

۳- صفحات = ۲۶۴ ( ۱۸×۲۲/۸ سائز )

---

کتاب کے سارکوں کے ۲۴ صفحوں کو گوربانی کے حاشیوں اور فنکارانہ صلاحیت سے سجایا گیا ہے۔ فنجہ کار دکاتب و آرٹسٹ :- فاضل کاشمیری

از :- بھگت سردار مہتاب سنگھ ایم۔ اے۔

میرے محترم دوست الحاج فاضل کاشمیری کو گُربانی سے روشناس کرانے اور اس کی تشہیر کے لئے سری ستگورو بابا گورو نانک صاحب نے سہارا دیا ہے جس سے ان کا یہ کام سپھل ہو گیا ہے۔ اُنہوں نے اب "شری سکھمنی صاحب" کا منظوم کشمیری ترجمہ اور آسان اردو ترجمہ آف سیٹ پرنٹنگ (Off-set Printing) کے لئے مکمل کر دئے ہیں جو ان کی سچی لگن کا ایک عظیم کارنامہ ہے۔

میں نے فاضل صاحب کے ان تراجم کو اکثر دیکھ لیا اور ان کی سنگت میں درشن صاحب کے ارکن گیانی بلدیو سنگھ صاحب سے اصل بانی اور تراجم کی پڑتال کرائی۔ مجھے خوشی ہے کہ اب اس کتاب سے گورو ارجن دیو جی کے پیغام کا فیض سب لوگوں تک پہنچ جائے گا۔

ہماری کوشش ہے کہ مقدس بانی کی اہمیت کے پیش نظر اس کے تراجم ہر بھاشا میں کئے اور کرائے جائیں تاکہ اس عمل سے لوگوں کی عرفانی قدروں کو اور زیادہ وسعت ملے۔

مہتاب سنگھ

بھگت سردار مہتاب سنگھ ایم۔ اے

گرول باغ

30-3-1953

Chairman Guru Nanak 5th Centenary School
Vincent Hill, Mussoorie.

## Names of the reviewers of the translations of "Shri Sukhmani" Sahib by Alhaj Fazil Kashmiri.

---

1- Giani Kartar Singh "Komal" Sahib.
2- Hon'ble Dr. Karan Singh Ji M.P
3- Principal Satbir Singh (Karnal)
4- L. Mela Ram Ji "Nijone" (Gogji Bagh)
5- Khatib G.N. Mubarki Sahib.
6- Bhagat Sardar Mehtab Singh M.A.
7- Father J.C. Hugh, Principal Burnhal School Sgr.
8- Sardar Saudagar Singh M.A., M.Ed.
9- Mirwaiz-i Kashmir M.M. Farooq Sb.
10- Doctor Harbhajan Singh Ex Minister.
11- S.A Greival Singh (Director T.V. Sgr.
12- Justice Pt. Janki Nath Bhat Sahil.
13- Sardar Surender Singh Sahib (B.A)

---

# تقاریظ

ازمان یوگ قبلہ گیانی کرتار سنگھ کومل
ایڈیٹر کرم ویر سرینگر

---

شہیدوں کے سرتاج گورو ارجن دیو جی مہاراج کے ربانی کلام کے گلدستہ "سری سکھمنی صاحب" کا یہ آسان اردو ترجمہ اور کیشمیری منظوم ترجمہ گرانقدر ہیں جو ہمارے دوست فاضل صاحب کی آٹھ سال کی محنت شاقہ اور سچی لگن کا نتیجہ ہے۔ اُن کی اس کوشش اور پُرخلوص خدمت سے تمام سکھ اور غیر سکھ صاحبان سری گورو ارجن دیو جی مہاراج کی امر بانی سے استفادہ حاصل کریں گے۔

شری سکھمنی صاحب کے اس ترجمہ سے ہمارے دل کی دیرینہ تمنّا پوری ہوئی جو واہگورو جی کی مہر کا صدقہ ہے۔

سابقہ دو تراجم (شری جپ جی صاحب اور سلوک مہلہ نوّاں) کی مانند اس ترجمہ کو مکمّل کرنے میں بھی گوربانی کے ارتھ، وچار اور مفہوم اور ہر ایک شبد کی تشریح سے فاضل صاحب کو روشناس کرانے میں واہگورو وحدہٗ لاشریک نے ہم جیسے گنہگار سے بھی ادتے اسی سیوا کروائی ہے۔ جس کے لئے ہم اس کے ثناخواں ہیں۔

شری سکھمنی صاحب کے درست تراجم اصل گوربانی کے عین مطابق ہیں۔ فارسی رسم خط میں لکھی ہوئی بانی کے ہر حرف پر اعراب (زبر، زیر، پیش وغیرہ) ڈالے گئے ہیں، تاکہ گورمکھی لپی سے ناواقف قارئین کو پڑھنے میں دقّت نہ ہو۔ گوربانی میں مندرجہ الفاظ جو اردو لپی میں پورے طور لکھے نہیں جا سکتے انہیں حاشیوں پر حروف مقطعات میں دکھایا گیا ہے۔ مثلاً اَعُکھَد: ਅਉਖਧ، کَعُرٹی ਕਉੜ੍ਹੀ اور سُر = ਸ੍ਰੁ وغیرہ

اس عمل سے بانی کے اصل شبدوں کا ظاہری روپ برقرار رکھنے کی کوشش کا سہرا جناب فاضل کاشمیری کے سر ہے۔ اُن کے اس شاہکار سے سکھ دھرم کے مذہبی ادب میں نہ صرف اضافہ ہوگا، بلکہ اس سے دور رس نتائج بھی حاصل ہوں گے۔

از عزت مآب ڈاکٹر کرن سنگھ صاحب ایم۔ پی۔

(سابقہ یونین منسٹر فار ہیلتھ اینڈ فیملی پلیننگ گورنمنٹ آف انڈیا)

جناب فاضل کاشمیری نے سری گورو بابا نانک دیو جی اور ان کے جانشین گورو صاحبان کے روح پرور ایمان افروز کلام کا کشمیری نظم اور اردو نثر میں ترجمہ کر کے ہندوستان کی بوقلمونیوں کی بہار بساطِ کشمیر تک پھیلانے میں اپنا بھرپور حصہ ادا کیا ہے۔

پانچویں گورو جناب ارجن دیو جی کے کلام شری سکھمنی صاحب کے تراجم کر کے فاضل صاحب نے کشمیری عوام کو اس عظیم شخصیت کے قریب کر دیا ہے، جو بدی کے ساتھ نبرد آزما ہوئی اور بابا نانک کی دی ہوئی تعلیم کے مطابق سرزمین ہندوستان سے جہالت، نفرت، ذات بات اور دیگر بدعتوں کو مٹانے کے لیے سربکف میدان کارزار میں آئی۔ دراصل حقیقت ہماری مذہبی کتابیں کسی ایک جماعت یا فرقہ کی نہیں بلکہ بنی نوع انسان کی میراث ہوتی ہیں، اور ان کا ایک زبان سے دوسری زبان میں ترجمہ کرنا صرف ایک ادبی ہی نہیں بلکہ ایک قومی اور عالمگیر خدمت ہے۔

آج کے دور میں جب انسان سائینس کی نت نئی ایجادات سے محوِ حیرت ہے اور مادّے کی حقیقت کو سمجھنے کی طرف مائل ہے، رُوحانیت کی تعلیم مستحسن ہے اور مبارک ہے۔

آزادی کے بعد ہندوستان میں جو سماج اُبھر رہا ہے اُس کی بنیاد سیکیولرازم اور انسانی بھائی چارہ پر ہے۔ اس سماج میں یہ ضروری ہو گیا ہے کہ ہندوستان کی ثقافتی اور تہذیبی اقدار کو ساری قوم کی میراث سمجھا جائے اور انسان دوستی کی ایسی فضا قایم کی جائے کہ ہم ایک دوسرے کا نقطۂ نظر سمجھ سکیں۔ فاضل کاشمیری کی مساعی اس نقطۂ نظر سے دیکھا جائے تو ان کے کام کی قومی اہمیت بڑی وضاحت کے ساتھ نمایاں ہو جاتی ہے۔ یہ بات باعثِ مسرت ہے کہ اس کام کا بیڑا انہوں نے پورے عزم کے ساتھ اُٹھایا ہے۔ توقع رکھنی چاہیئے کہ فاضل صاحب اسی طرح کشمیری اور اردو زبان و ادب کو تہذیبی اقدار کے موتیوں سے مالا مال کرنے کی سعی مشکور جاری رکھیں گے۔

سرینگر کشمیر
مورخہ ۲۴ جون ۷۶ء ۱۹

(کرن سنگھ)

## ازؔ- پرنسپل سردار ستبیر سنگھ صاحب

## (خالصہ کالج کرنال)

ساڈا اتہاس کہندا ہے کہ گورو ارجن دیو جی نے گورو گرنتھ صاحب
دی ساجنا لئی رام سر ڈیرے لگائے سن۔ تاں اک سمے رات
بہت لنگھ گئی تاں آپ جی نے اپنی چیت ایہہ فرمایا ۔ اپنی چیت

سماں گھور کلجگ کو آیو ۔ کٹک لکارن کو جگ چھایو
تنکو پائے پاپ نر کریں ۔ انت کال بچ نرک سپریں
(راس تیجی انس ۲۲ سری گور پرتاپ سورج)

ایسیاں وچاراں کردے پربھات ہوئے آئی
بھیو پرکاش جیری چھہکائی

گورو جی جب اشنان کر مڑ تخت تے براجے تاں بھائی گورداس جی نے
پوچھا کہ کوئی اپادسی ہے، تاں آپ جی نے اُسے ہی رام سر دے
پورب تے اُتر دی وچلی دشا بیٹھ بانی اچارن کیتی ۔ اوہی
بانی اج سارے سنسار وچ سکھمنی دے ناں نال پرسدھ ہے۔
ایہہ اپنی مٹھاس کر کے ہر کسے نوں پیاری لگدی ہے۔ پڑھدے
پڑھدے ہی من سکھ وچ آجاندا ہے ۔
سکھمنی دا شبد تناں اکھراں دا سمیل ہے :-

# سُکھ + مَن + نی

## مَن نوں سُکھ دین والی۔

ربانی تک وچ ساری بانی دا سار ہے۔ پربھو دا امر کرنے والا نام ہی سُکھاں دی منی ہے۔ اتے اس دا واس ہونا ہے کدھر سے نہیں۔ بھگتاں دے مَن وچ ہے۔

ربانی دی تک چھند کے ہم ۲ سلوک تے ۲۴ ہی اسٹپدیاں ہن۔ اتے ہر اسٹپدی وچ ۸ پوڑیاں ہن۔ جویں جپجی صاحب وچ ایہہ سنبھال رکھی ہے کہ جتنے اکھر ہن اُتنیاں ہی ماترا ہن اویں ایہہ کہیا جاندا ہے کہ سکھمنی صاحب دا اک پاٹھ اک دن دی آتمک خوراک ہے۔

بولی وی ایسی رکھی ہے کہ پڑھیاں پڑھیاں رتا وی زور نہ لگے۔ ایہہ اک وہندا دریا ہے جو آپ مُہارے شوہ ساگر ول وہی ترّی جاندا ہے، اتے پڑھن والے نوں وی شوہ نال ملا دیندا ہے۔ اتے راہ وچ گھر بار سرسبز کری جاندا ہے۔ پھر بولی ایسی ہے جس نوں ہر پرانت دیش دا سہلے ہی سمجھ جاندا ہے۔ بہت سوہنا کہیا سی ڈاکٹر سیتا رام بھاہری نے کہ جے کدے ہندوستان نے کوئی سانجھی بولی اپنائی تاں وہ سکھمنی والی ہی ہووے گی۔

سکھمنی دا سمچاوِ شا ہے کہ ساڈا لوگ، بھگتی گیاں،

سادھنا گھالنا اور بھجن کیول پریم ہے ۔ نام ابھیاس نال سائیں
نوں حاضراں حضور لکھ کے اس نے گن گاندے صفت صلاح دے پربھاو
نال وسماد وچ جا کے اس دے حریجاً ملاپ وچ ہو کے پریم پد نوں
پہنچنا ہے ۔ پریم پد پا کے ہومے نیڑے نہیں آؤن دینی ۔ نال ہی
چپ جاں شون ہوندا ہے ۔ انند لیکے دوجے نوں دیندا ہے ۔

آپ جپے اوراں نام جپاوے

ساڈے کول ساکھی ہے کہ اس سُکھمنی دا پاٹھ سُن کے
مغل بادشاہ شاہجہاں دے وزیر اعظم وزیر خان دا روگ کٹیا
گیا سی ۔ اتے مونہہ وچ ان نہیں سی پاؤندا ۔ جد تک بھائی بھاگو ناں دے
سکھ کولوں سُکھمنی دا پاٹھ سُن نہیں سی لیندا ۔ پھر روس تو آئے
جگت پرسدھ کلاکار نکولس روریک نے سکھمنی صاحب دے پاٹھ
نوں سُن لکھیا سی کہ ایہہ وسماد دی رنگ چاڑھ دیندی ہے ۔ اس نے
ایہہ خواہش وی پرگٹ کیتی سی کہ جد اس دا انت سماں نیڑے آئے ، اسے
سُکھمنی دا پاٹھ کیتا جائے ۔ اتے بھاوک ہو کے ایہہ وی کہیا سی کہ
قبر دے سرہانے پاسے سُکھمنی دا گٹکا وی دبیا جائے ۔ پروفیسر لورن سنگھ
نے وی لکھیا سی کہ اک وار ہی اس نوں اک پاگل خانے بھیجن دا نرنا
وی لے لیا گیا ۔ اس نوں مانسک روگ نے گھیر لیا سی ۔ گھر والے
ساتھ چھڈ گئے سن ۔ سنگلاں نال بنھ دتا گیا سی ، اس سمے ماں دا دتی نے

کہا کہ پورن نوں اک وار ہیں سُکھمنی صاحب دا پاٹھ سنائے۔ جوں جوں پاٹھ سمپورن تاول وھدا گیا، اُس دا روگ کٹدا گیا تے جد سماپتی ہوئی تاں پروفیسر پورن سنگھ نے کہا کہ اُس نوں سنگلاں نال کیوں بنھیا ہے۔

سرب روگ کا اوکھد نام

سو جد مینوں ایہہ سروت ملی کہ جناب فاضل کاشمیری نے ہُن سکھمنی صاحب دا سرل کشمیری کونا تے اردو نثر وچ الہتھا کیتا ہے، تاں مینوں چاچڑیا کہ ایہہ بانی سمجھن وچ کشمیری بھاشا جانن والیاں نوں آسانی ہو جائے گی، اتے پاٹھ دا اوہ وی انند مان سکن گے۔

فاضل صاحب نے پہلاں جپ جی، پھر ور دنجات (گورو تیغ بہادر دی بانی) لکھ کے سبھ پاسوں نامنا کھٹیا ہے۔ جناب شیخ محمد عبداللہ نے اپنی ہتھیں سُنکایا تے آدر دتا سی۔ سردار اندرجیت سنگھ جی (چیرمین پنجاب سند بینک) نے بھرپور حوصلہ افزائی کیتی سی۔ پیارے ویم وزیر سردار رنگیل سنگھ جی نے اُتشاہ ہودودھایا۔ شری کرن سنگھ جی وزیر یونین کیبنٹ نے پیار بھرے شبد لکھ کے سلاگھا کیتی ہے۔ پیارے مِتر بھگت سردار جہتاب سنگھ جی (مالک ہندوستان ریفریجریشن سٹورز، دریا گنج دہلی) نے ہر ویلے قدر دانی کیتی۔ اتے گوردت پرچار ٹرسٹ سرینگر دے مکھیا نے ہر ونگار دا ہنگار دتا۔

مینوں ایہہ کہن ذرا وی جھجک نہیں کہ فاضل صاحب دی کمائی سپھل ہے۔

اَتے ہر سِکھ ہردے وِچ اِک نویکلی تھاں بنا لئی ہے۔ جِتنا خُوبصُورت اُناں دا خوشنحط ہے، اُتنے ہی خوبصورت اُناں دے خیال ہن۔ اوکڑاں اُناں نُوں ضرور آئیاں ہن تے آؤن گیاں وی۔

میںوں وشواس ہے کہ فاضل صاحب دی لگن اَگے سبھ دور ہو جاں گیاں قوم نُوں اِس بِدوان لکھاری دی ایسی سنبھال کرنی چاہیدی ہے کہ اِس نُوں ہور کوئی دُنیاوی جھورا نہ رہے۔ اتے نرنتر بانی دے پرچار پرسار لئی قلم چلاوندے رہن پھر وِدھائی دیندا ہاں جِناں ایسا کارنامہ کر دکھایا۔

ستبیر سنگھ

پرنسپل

گورو نانک خالصہ کالج

کرنال۔

ستمبر، سنہ ۱۹۷۰ء

---

از:- **شری میلا رام وفا**

قومی بھائی چارہ کے کاز میں گُن والا لکھاری ایک اہم رول ادا کرسکتا ہے۔ دو دلوں کو سچے معنوں میں یکدل بنانے کے لیئے لازمی ہے کہ اُنہیں ایک دوسرے کو سمجھنے کی اپیل کی جائے۔ اِس سلسلہ میں ایک ذریعہ بالواسطہ ( Direct ) ہوتا ہے اور دوسرا بلا واسطہ ( Indirect )۔ بلا واسطہ اپیل ایک لاشعوری کشش ہے جسے انسانی فکر و فہم اور رُوح بطور جلد تسلیم کرتی ہیں۔ اس کی ظاہری شکل مختلف مذہبوں اور دھرموں کی مقدس کتابوں میں درج گوہر پارے انسانی قلب و نظر کے سامنے پیش کیے جائیں اور ان کے تراجم کرکے ذہنوں کو رُوحانی غذا میسر کرکے تراشیدہ بنایا جائے۔ اس اُردو اثر اور مجرب عمل سے دوئی، بیر اور کوتاہ نظری جیسے اوگُن دھیرے دھیرے یکسانیت، محبت اور وسیع النظری میں ڈھل جاتے ہیں جو ایک ادیب کی اعلیٰ قدروں کی نمائندہ ہی ہے۔

ہمارے فاضل کاشمیری صاحب اس میدان میں ایک شہسوار ہیں، جنہوں نے اب تک شری جپ جی صاحب اور شلوک محلہ نواں کے تراجم پیش کیے ہیں۔ اب شری سکھمنی صاحب کے تراجم منظرِ عام پر آرہے ہیں جو دلدست مجموعہ میں جلوہ افروز

ہیں۔ اُنہوں نے گُورو صاحبان کی ربّانی بانی کی تشہیر کر کے سِکھ دھرم کی جو خدمت کی ہے، اس سے ایشور اللہ اور واہگورو کے بالک آپسمیں شیر و شکر ہو جائیں گے۔

میری دُعا ہے کہ فاضل صاحب کی عمر دراز ہو تاکہ وہ اپنی گوناگون صلاحیتوں سے مُلک اور قوم کی سیوا تا دیر کرتے رہیں!

مِیلا رام تیپون

گو لچھ باغ
۱۰ مارچ سنہ ۱۹۷۸ء

---

از: خطیب مولانا واعظ مبارکی صاحب
ناظم جمعیت اہلحدیث و صدر بزم توحید ریاست جموں و کشمیر

فاضل کاشمیری نے سِکھ دھرم کی مُستند کتاب "شری سُکھمنی صاحب" کا مسوّدہ (اصل کلام مع کشمیری منظوم ترجمہ اور آسان اردو ترجمہ) مجھے دیکھنے کے لئے دیا۔ میں نے اسے دیکھا اور اس کے مرکزی پیغامات سے روشناس ہُوا۔ یہ کتاب سکھوں کے پانچویں گُورو صاحب یعنی

سری گورو ارجن دیوجی کی آتما کا آئینہ ہے۔ اس سے توحید اور پیر و مُرشد کی قدر و منزلت کی (جسے اسلامی اصطلاح میں پیغمبر کہتے ہیں) نشاندہی ہوتی ہے۔ اس کتاب کا مطالعہ کرنے والا اگر دل بیدار اور چشم ہشیار کا مالک ہو تو قلب باطن کی پاکیزگی کی موثر تعلیمات بھی حاصل کر سکتا ہے۔ اس قابل قدر کتاب کے دلربا ترجمہ سے توحید کے لافانی نقوش اُبھر آتے ہیں۔

فاضل صاحب کے تراجم کی خصوصیت، بیانات کا اختصار اور الفاظ و معانی کا انتخاب سونے پر سہاگے کا کام کرتے ہیں۔ ان کی عالمانہ شخصیت، ذاتی قابلیت اور کوشش پیہم خود ان کی قدر و قیمت کی گواہ عادل ہے۔

آفتاب آمد دلیل آفتاب

اُن کے تراجم کو ایک بار کیا، بلکہ بار بار دیکھنے سے بھی جی بھر نہیں جاتا ہے۔ کمال یہ ہے کہ تراجم میں بھی ایجاز و اختصار اور انداز بیان اصلی کتاب سا رکھا گیا ہے۔ ان سے سری گورو جی کی شان اور قادر الکلامی نظر آتی ہے۔ اس کتاب کی تعریف جس قدر کی جائے، کم ہے۔

غلام نبی مبارکی

۲۶ مارچ ۱۹۷۸ء
صدر بزم توحید اہلحدیث اوقاف ٹرسٹ

از:- فادر جے۔سی۔ ہیگ صاحب
پرنسپل برن ہال ایچ۔ایس۔سکول سرینگر

---

Shri Sukhmani Sahib's Translations into Simple Urdu and set to Kashmiri poetry by Mr. Fazil Kashmiri is a great contribution to the society of our times.

Through hard work of many years, Mr. Fazil Kashmiri has something to convey to us: a message of love and concern of the Almighty for every one, without distinction of caste and creed and in this effort of his, I heartily join hands with him and congratulate him for his magnificent work. May his good work bring peace and concord among our people!

sd/ Fr. J. C. Hugh OFM. Cap

3.4.1980 Principal Burn Hall School Sgr.

از:- سردار سوداگر سنگھ صاحب ایم۔ اے، ایم۔ ایڈ۔

مَیں اتفاق سے ماہ جولائی ۱۹۸۱ء میں الحاج فاضل کاشمیری صاحب کے گھر مہمان ٹھہرا ہوا تھا۔ چند روز قیام کے بعد مجھے اُن کے کیے ہوئے گوربانی کے تراجم کو دیکھنے کا شوق ہوا۔ مَیں نے اس کا مطالعہ کیا اور اندازہ کیا کہ ترجمہ کافی دلچسپی، صلاحیت اور خلوص سے کیا گیا ہے۔ پھر فاضل صاحب کی استدعا پر ترجمہ "شری سُکھمنی صاحب" کو اصل گوربانی کے ساتھ حرف بہ حرف ملانے کی بھی کل پڑی۔ یہ کام دو ہفتوں کے اندر مکمل ہوا۔ اس ترجمہ کی درستی اُن کے استاد گیانی کرتار سنگھ کومل (ایڈیٹر "کرم ویر سرینگر") نے پہلے ہی کی ہے۔ اب مجھے جہاں کہیں کوئی کمی بیشی نظر آئی وہ مَیں نے ٹھیک کر دی۔ میرا خیال ہے کہ

"شری سُکھمنی صاحب" کا یہ ترجمہ
آج تک دو بار پڑتال ہونے کے بعد
صحیح ہے۔

فاضل صاحب کے یہاں قیام کے دوران مَیں نے اُن سے دریافت کیا کہ کام پچھلے آٹھ دس سال میں کرتے ہوئے آپ کو کسی طرح کی تلخی محسوس تو نہیں ہوئی، کیونکہ اس عمر میں گورمکھی رسم خط سیکھنا شلوکوں کے مطالب ذہن نشین کرنا اور اُن کی پڑتال کروانا تو صبر آزما ضرور ہوتا ہے۔ اُنھوں جواب میں کہا۔

تیرا بھانا میٹھا لاگے ہر نام پدارتھ نانک مانگے

(گورو گرنتھ صاحب)

یہ شلوک سری گورو ارجن دیو جی مہاراج نے اُس وقت اُچارن کیا ہے
جب وہ مشکل ترین حالات میں لاہور کے دریائے راوی کے کنارے
جامِ شہادت پی رہے تھے۔

فاضل صاحب انسان دوستی اور قومی بھائی چارہ کے قائل ہیں۔
اُنھوں نے اِس مقصد کو پھیلانے کے لئے گُوربانی کا ترجمہ کیا ہے تاکہ
سکھ اور مسلمان ایک دوسرے کی دھارمک قدروں سے واقف
ہو جائیں اور ایک دوسرے کے نزدیک آ کر شیر و شکر ہو جائیں۔

اول اللہ نور اُپایا قدرت کے سب بندے
ایک نور تے سب جگ اُپجیا کون بھلے کو مندے

(گوربانی)

ترجمہ :۔ اللہ ایک اولین حقیقت ہے۔ اُس نے اپنے نور سے
ساری کائنات بنائی۔ تمام ہی نوعِ انسان اُس کے بندے ہیں۔
اِن میں بنیادی طور نہ کوئی بھلا ہے اور نہ کوئی بُرا ہے۔

عمل سے زندگی بنتی ہے جنت بھی جہنم بھی
یہ خاکی اپنی فطرت میں نہ نوری ہے نہ ناری ہے

(اقبالؔ)

یہ سکھ دھرم کی تعلیم ہے۔ اِس حقیقت کو ماننے والے دُنیا کے

سب لوگ ہیں۔ گوربانی بنی نوع انسان کو آپس میں پریم سے رہنے کا سبق دیتی ہے۔ اس میں خوف و ہراس کو کہیں جگہ نہیں۔ نہ کسی سے ڈرنا ہے اور نہ کسی کو ڈرانا ہے۔

"بھیہ کاہوں کو دیت نیہہ نیہہ مانت آن"

(گوربانی)

گورو گرنتھ صاحب میں گورو صاحبان کی بانی کے ساتھ ساتھ اُس وقت کے مسلمان صوفی بزرگ اور ہندو بھگتوں کا عرفانی کلام بھی شامل کیا گیا ہے۔ شری ہرمندر صاحب امرتسر کا سنگِ بنیاد بھی تو ایک کامل مسلمان فقیر میاں میر صاحب کے پاک ہاتھوں ہی تو رکھوایا گیا تھا۔ ان حقائق سے ظاہر ہے کہ سکھ دھرم میں بھید بھاؤ کے لئے کوئی گنجائش نہیں۔ قومی یکتا کو بڑھانے کے لئے شری سکھمنی کے یہ تراجم کافی مفید ثابت ہوں گے۔

سوداگر سنگھ
ایم۔ اے۔ ایم ایڈ
پنجاب ایجوکیشن ڈیپارٹمنٹ
موگا (فرید کوٹ پنجاب)

۱۷ جولائی ۱۹۷۸ء

---

از :- مولانا مولوی محمد فاروق صاحب میر واعظ کشمیر

---

جو دانشور علم و ادب کے ذریعہ عصر حاضر کے رجحانات کا رُخ مادیت سے انسانیت کی طرف موڑنے کے تمنائی ہیں وہ ذہنی انتشار میں الجھے ہوئے لوگوں کو راہ نجات کی طرف نشاندہی کریں۔

میری نظر میں موجودہ عالمگیر بے چینی، بد امنی اور اخلاقی بحران سے نجات حاصل کرنے کا راز صرف معرفت الٰہی اور خدا و بندے کے درمیان تعلق کی استواری میں مضمر ہے۔

بیشک یادِ خدا ہی لوگوں کو اطمینان اور سکھ میسر کرتا ہے۔

الحاج فاضل کاشمیری نے خدا پرستی، روحانیت اور انسان دوستی کی دائمی اقدار کو اجاگر کرنے کے لیے برگزیدہ شخصیتوں کی روحانی تعلیمات کو عام انسان تک پہنچانے کا جو بیڑا اٹھایا ہے وہ واقعی قابل تحسین و آفرین ہے۔ ان کی تازہ پیشکش سکھ مت کے پانچویں گورو سری ارجن دیو جی کی بانی (کلام) "شری سکھمنی صاحب" کے تراجم ہیں، جو آسان اردو اور منظوم کشمیری زبان میں کئے گئے ہیں۔ ان تراجم سے پنجابی زبان، اردو زبان اور کشمیری زبان بولنے والوں اور سری گورو جی کی خدا پرستانہ تعلیمات کے درمیان براہ راست ایک رشتہ قایم کر لیا ہے جو میری نگاہ میں اس تالیف کا اصل مقصد ہو سکتا ہے۔

یہ ایک حقیقت ہے کہ سکھ مت کے بانی بابا گورو نانک دیو جی نے خدائے واحد پر ایمان و ایقان رکھنے کی تعلیم دی ہے ۔ وہ فرماتے ہیں :۔

اکو سمرو نانکا جو جل تھل سماء
دوجا کاہے سمریئے جو جمے تے مر جاء

ترجمہ :۔ اس خدا کی عبادت کرنی چاہیئے جو وحدہٗ لاشریک ہے۔ اور ہر شے میں سمویا ہوا ہے ۔ نہ کہ فانی چیزوں کی ۔

اور روحانی ارتقاء کے حصول کے لئے برہم گیانی، سادھ اور مرشد کامل کی اہمیت کا اظہار فرمایا ہے ۔ جس کی وضاحت سری گورو ارجن دیو جی نے اپنی دعاء سحری "شری سکھمنی صاحب کی اسٹ پدی ۷ اور ۸ میں فرمائی ہے ۔

سادھ کے سنگ اگوچر ملے ۔ سادھ کے سنگ سدا پرپھلے

ترجمہ :۔ سادھ کی پیروی میں انسان کو خدا مل جاتا ہے ۔ حالانکہ خدا کی رسائی انسان کی پہنچ سے بالاتر ہے ۔

دعا ہے کہ فاضل ترجمہ کار کی یہ تازہ کاوش بھی قبولیت و افادیت کی سند حاصل کرے !

محمد فاروق
(میر واعظ کشمیر)
صدر انجمن نصرۃ الاسلام سرینگر کشمیر

۱۰ اپریل ۱۹۷۵ء

از :- سردار البیل سنگھ صاحب گرلوالی

---

سُکھمنی سُکھ امرت پربھ نام۔ بھگت جنا کے من بسرام

شری گورو ارجن دیو جی کی پوتر بانی سُکھمنی صاحبؔ کا کشمیری نظم میں ترجمہ کرنا اور پھر اس کی خود کتابت کرنا پوری لگن اور ذمہ داری کا کام ہے، جسے عقیدت کے ساتھ ہمارے الحاج فاضل صاحبؔ نے پورا کیا ہے۔

گورو ارجن دیو جی نے اس بانی میں جہاں انسان کو واہگورو کا نام سمرن کرنے پر زور دیا ہے وہاں اس میں اس کو روزمرہ کی زندگی کو پاک طریقے سے بسر کرنے کا راستہ بھی بہت میٹھی زبان میں بیان کیا ہے۔

" شری سُکھمنی صاحب کی سب سے خصوصی بات یہ ہے کہ انسان گرہست میں رہ کر کس طرح جیون مکتی حاصل کر سکتا ہے، اور اپنی رُوح کو کس طرح پرماتما سے جوڑ سکتا ہے۔ شری سُکھمنی کی آخری اسٹپدی میں گورو صاحب فرماتے ہیں :-

جس من بسے سُنے لائے پریت ۔ تِس جن آوے ہر پربھ چیت
جنم مرن تاکا دُوکھ نوارے ۔ دُلبھ دیہہ تت کال اُدھارے
نرمل سوبھا امرت تاکی بانی ۔ ایک نام من ماہ سمانی
دُوکھ روگ بنسے بھے بھرم ۔ سادھ نام نرمل تاکے کرم
سبھ تے اُوچ تاکی سوبھا بنی ۔ نانکؔ ایہہ گُن نام سُکھمنی

ترجمہ :- جس پُرش کے من میں یہ بانی بس جاتی ہے۔ اُس میں

رب آبستا ہے۔ اسے جنم مرن کی اذیت سے ہمیشہ کے لیئے نجات ملتی ہے۔ اور فوراً مکت ہو جاتا ہے۔ نیک اعمال سے اُس کے کلام میں امرت بھر جاتا ہے، اور اس کے من میں وہی ایک ذات بار عالم رچی بسی رہتی ہے۔ اُس کے دکھ درد دور ہو جاتے ہیں۔ اُس کا نام اور کلام دونوں پاک ہو جاتے ہیں۔ جس بشر میں مذکورہ اوصاف مرکوز ہو جاتے ہیں وہ تمام لوگوں سے بلند ہو جاتا ہے۔ نانکؒ فرماتے ہیں ؎

انہیں اوصاف کا نام سُکھمنی ہے۔

مجھے اس بات کی بہت زیادہ خوشی ہے کہ فاضل کاشمیری صاحب جیسے نیک عالم اور پُر خلوص انسان نے جتنی محنت اور لگن سے شری سُکھمنی صاحب کی بانی کا کشمیری نظم میں ترجمہ کیا ہے۔ اسکی جتنی بھی تعریف کی جائے کم ہے۔ میں یقین سے کہہ سکتا ہوں کہ پرماتما اُن کی اس عظیم سیوا کا اُن کو بھرپور پھل دے گا۔ میری نیک دعائیں ہمیشہ اُن کے ساتھ ہیں۔


البیل سنگھ گریوال
ڈائریکٹر دور درشن
سرینگر کشمیر


سرینگر ۵ مئی ۱۹۸۳ء

---

از:- سردار سریندر سنگھ صاحب (بی۔ اے۔ ۱۹۳۰)

---

سنہ ۱۹۸۰ء میں ایک روز فاضل صاحب "شری سُکھمنی میں دلسج بانی کے اُردو رُوپ کا نسخہ میری نظرِ ثانی کے لئے لائے اور اس کی پڑتال اصل گوربانی کے ساتھ کرنے کو کہا۔ میں نے یہ مبارک کام اپنے ذمہ لیا۔ بیس پچیس دنوں میں یہ کام بڑے انہماک کے ساتھ انجام پایا۔ اس وقفہ کے دوران مجھے جہاں کہیں "ن" میں نقطہ نہ ہونے کے برابر کوئی کمی بیشی نظر آئی، اس کی طرف اشارہ کیا، جس کی وقت وقت پر فاضل صاحب نے تصحیح کی۔ جہاں تک میری علمیت اور دھرمی لگن کا تعلق ہے، اس کتاب میں مندرجہ اردو لپی میں لکھی ہوئی بانی کو احتیاط سے درج کیا گیا ہے۔ نیز فاضل صاحب نے اس کے حرف حرف اور شبد شبد پر ضروری ماترائیں ڈالی ہیں جن کی مدد سے پنجابی لپی نہ جاننے والوں کو بھی گوربانی کا مطالعہ کرتے وقت دقت نہ آئے گا۔ اور وہ بھی اس کے فیض سے فیضیاب ہوں گے۔

مَیں نے بھانپ لیا ہے کہ فاضل صاحب گوربانی درج کرتے وقت کافی احتیاط سے کام لیتے رہے ہیں، اُن کا کہنا ہے کہ اس بارے میں میری ذرا بھر کوتاہی سے بانی اشدھ ہونے کا اندیشہ ہے۔ ایشور اُن کی مراد پُوری کرے!

سریندر سنگھ

اقبال پارک سرینگر کشمیر

از:- آنریبل وزیرِ مملکت برائے صحت جے اینڈ کے سٹیٹ
جناب ڈاکٹر ہربھجن سنگھ

---

"ودیا ویچاری تاں پر اُپکاری" ۔

ہمارے

ہمارے فاضل صاحب پچھلے سات آٹھ سال سے گوربانی کا ترجمہ دلچسپی اور لگن سے کر رہے ہیں۔ اس دوران میں "شری جپ جی صاحب" (اصل معہ تراجم)، "سلوک مہلہ نواں" اصل معہ تراجم اور اُن کی نظمیں "ستگُرو" اُن کے شاہکار ہیں جو عالموں، پنڈتوں اور گیانیوں سے خراجِ تحسین پا چکے ہیں۔ اُنہوں نے اب کافی عرق ریزی سے "شری سکھمنی صاحب" اصل معہ آسان اردو نثر اور منظوم کشمیری، تراجم، مکمل کی ہے۔ جس کے لئے صاحبِ موصوف ہماری دلی مبارکباد کے مستحق ہیں۔

توحید اور خدا پرستی کی دولت ہر دل و دماغ کا وہ ذاتی سرمایہ ہے جو انسان کی آتما کو منور کر کے دائمی سکون بخشتا ہے۔ یہ سرمایہ لازوال بھی ہے اور لامحدود بھی۔ شری سکھمنی صاحب اس کا آئینہ ہے۔ یہ ایشور کی حمد و ثناء کا ایک جامع مجموعہ ہے۔ اس کا بھجن لاکھوں انسانوں کی دعائے سحری بن گیا ہے۔ اسی بناء پر فاضل صاحب نے ان بھجنوں اور سلوکوں کو بھارت کی دو علاقائی

بھاشاؤں میں عام فہم اور پسندیدہ ترجمے کیئے ہیں، تاکہ ان بھاشاؤں کے بولنے اور سمجھنے والے لوگ بھی سری گورو ارجن دیوجی مہاراج کے ربانی کلام سے مستفید ہوں۔

فاضل صاحب کی یہ کوشش اور محنت انمول ہے۔ اس سے گوربانی کا مفہوم عام ہو جائے گا اور سکھ دھرم کے ادب میں ایک نمایاں اضافہ ہوگا، جو قابل داد ہے۔

ہر ایک اہل علم، ذی شعور فرد اور گیان دھیان والے کا فرض ہے کہ ایسے کارناموں کی تشہیر کرے، تاکہ عوام الناس کی تنگ نظری وسیع النظری (Broad mindedness) میں بدل جائے۔ جس سے دل آپسمیں شیر و شکر ہو جائیں گے۔

ہر بھجن سنگھ

(ڈاکٹر سردار ہر بھجن سنگھ)

سرینگر
۱۷ مئی ۱۹۷۳ء

پردھان گوردوارہ پربندھک کمیٹی جموں و کشمیر

———-———

از:- جسٹس پنڈت جانکی ناتھ بھٹ صاحب

---

کشمیری زبان ہمارے دیش کی زبانوں میں ایک خاص نوعیت کی زبان ہے۔ اس زبان کا مزاج شاعرانہ ہے۔ اس میں ابتداء سے ۱۹۴۹ء تک کشمیری علم و ادب کا ذخیرہ اکثر و بیشتر نظم میں محفوظ ہے۔ جس کی ہر دور میں یہاں کے باسیوں نے آبیاری کی۔ مجھے یہ کہنے میں خوشی ہے کہ اب گوربانی کے تراجم بھی منظوم کشمیری بھاشا میں ہو گئے ہیں جس کا سہرا ہمارے شاعر الحاج فاضل صاحب کے سر ہے۔ اس سلسلہ میں ان کی "جپ جی صاحب" اور "سلوک مہلہ نواں" کے تراجم کے بعد اب "شری سکھمنی صاحب" کے تراجم بھی مکمل ہو گئے ہیں ــــ کتاب پنجابی منظومات کا ایک عظیم سرچشمہ ہے اور اس کا کشمیری منظوم ترجمہ کشمیری زبان میں ایک گرانقدر اضافہ ہے۔ یہ ترجمہ اس قدر پُرکشش ہے کہ اب اسے ریڈیو اور دوردرشن کیندر کے مستند موسیقار بہ ہمہ ساز و آہنگ نشر کرنے لگے ہیں جو اس منظوم ترجمے کے مقبول عام ہونے کی دلیل ہے۔

فاضل کاشمیری صاحب واقعی تحسین و آفرین کے حقدار ہیں۔

**جانکی ناتھ بھٹ**

SRINAGAR COURT HIGH

EX.- JUDGE HIGH COURT SRINAGAR

# Some Printed Books of FAZIL KASHMIRI

Collection of Ghazals (ਸਾਗਰਿ ਮਸਤੀ) ساغرِ مستی - 1
208 pages. 3rd edition.

collection of poems (ਸ਼ਮਾਇ ਵਤਨ) شمعِ وطن - 2
144 pages.

Collection of (ਪ੍ਰੇਮਚ ਗੰਗ) پریمِ چ گنگ - 3
Patriotic songs
Awarded by Edu. Deptt.
Ministry of Govt. India

Collection of Marcial (ਨਿਗਾਹਬਾਨ) نگہبان - 4
songs — Prize wining from
Ministry Edu. India.

Collection of Nats (ਅਨਵਾਰਿ ਮੁਹੰਮਦੀ) انوارِ محمدیؐ - 5
and Slams on Prophet
Mohammad. B.P. 256 Pages Rs 51/-

Poems etc on Lord Krishna [ਕ੍ਰਿਸ਼ਨ ਲੀਲਾ] کرشن لیلا - 6
192 pages. Price Rs 60/-

Ghazals, poems (ਮੀਰਾਸ) میراث - 7
192 pages.

Poems of Seven (ਸਤ ਰੰਗ) ستہ رنگ - 8
shades p. 192. Rs 100/-
National Integration series

| Description | Gurmukhi | Urdu | No. |
|---|---|---|---|
| A long poem on Sat Guru with punjabi Translation. 32 pages. | ਸਤਿ ਗੁਰੂ | ستگورو | -9 |
| Marsias Navhas and vidas on Imami Husain. 112 pages. | ਤਸਵੀਰਿ ਗ਼ਮ | تصویرِ غم | -10 |
| Humourous poems 112 Pages | ਅਸਨ ਖੰਗਾਲਾ | اسن کھنگالِ | -11 |
| A complete Haj Guide 288 Page. | ਤਸਵੀਰਿ ਹਜ | تصویرِ حج | -12 |
| Urdu poems. I edition Printed in 1935 | ਗੁਲਦਸਤਾ ਫ਼ਾਜ਼ਿਲ | گلدستۂ فاضل | -13 |
| Morning Prayers for School children | ਪ੍ਰੇਯਰ ਬੁਕ | پرایر بُک | -14 |
| | ਜਪੁਜੀ | جپ جی صاحب | |
| Translation in verse. | ਜਪੁਜੀ ਸਾਹਿਬ | جپ جی صاحب | -15 |
| Translation in verse and simple prose | ਸਲੋਕ ਮਹਲਾ ੯ | وردِ نجات | -16 |
| 448 Pages. (Shri sukh-mani sahib is under off-set printing) | ਸ੍ਰੀ ਸੁਖਮਨੀ ਸਾਹਿਬ | شری سُکھمنی صاحب | 17 |

Some other book of the author are on page 31

## BOOKLETS

16 Pages. (ਕਿਚੰਗਾਰਡਨ) کچن گارڈن -18

16 Pages. (ਖੋਸ਼ਹਾਲ ਕੁਣਬਾ) خوشحال کنبہ -19

16 Pages (ਨੌਸ਼ਿ ਨਾਮਾ) نوشہ نامہ -20

16 Pages (ਦੋਲੋਟਨਾ) پچھولونا -21

16 pages (ਦ੍ਰਾਂਗ ਦੇਵਤਸ) درانگہ دیوسی لاڑ لار -22

16 pages. This (ਕੋਰਗੀ ਦਾ ਪਖ) کو کری کا پکھ -23
is a drama written for two Gramophone record. It was recorded by Hismaster's voice Co. at LAHORE in the year 1938. It was printed in 1940.

This drama also was written شیریں فرہاد -24
for three Gramophone recordplates but it was neither recorded nor printed so far.

(ਟਰ ਸਿਰੁਤੂ) عشق سرو -25

(ਚਿਰਾਗਿ ਬੇਰੂਆ) چراغِ بیرو -26

It is a comple guide for بلتی سکت -27
learning Balti Language spoken in Askardo where I learnt the language for 3 years from 1947 to 1950. The manuscript is still lying with me un-printed.

A complete guidence to passers by ٹریفک ہوش -28

ایک مختصر سا خاکہ ہے ۔ اسٹپڈیوں میں درج پانچ پانچ اشعار میں اللہ تبارک
کی ذاتِ اکبر اور اُس کے جلال و جمال کا توضیحی عکس نمایاں طور نظر آتا ہے ۔
ہر تک بھگتی بھاؤ اور گیان و عرفان کا خزانہ ہے ۔ اس کا بغور مطالعہ کرنے سے
واہگورو سے لو لگتی ہے اور اُس کا قرب حاصل ہوتا ہے ۔

شری سکھمنی صاحب اللہ تعالیٰ کے فضل سے اب آف سیٹ پرنٹنگ
(Off set Printing) کے لئے بہر رنگ تیار ہے ۔ اس کی کتابت و تزئین
کرنے کی سعادت بھی مجھ ناچیز اور کم پایہ گوربھگت کے مقدر میں تھی ۔

ایں سعادت بزورِ بازو نیست

یہ عظیم کتاب اب میرے پاس سکھ قوم کی ایک انمول اور گرانقدر امانت ہے ۔

اَلسّعیُ مِنّیِ وَ الْاِتمامُ مِنَ اللّٰہ

کوشش کرنا میرے بس میں تھا اب اس کا پورا کرنا
ستگورو کے اختیار میں ہے ۔

فاضل کاشمیری
"فاضل منزل" ۔ گلشن نگر ۔ چھانپورہ ۔ سرینگر ۔
کشمیر 190015

۲۴ ۔ مارچ ۱۹۸۳ء (جمعرات)

اُردو رسم خط میں ضروری اعراب (زبر۔ زیر۔ پیش وغیرہ) کے ساتھ مرقوم ہے
اس صفحہ کے نیچے یعنی فٹ نوٹ کی تین سطور میں مُشکل الفاظ کے معانی وغیرہ
درج ہیں۔ اس صفحہ کے مقابل کے صفحہ کی گیارہ سطروں میں گُوربانی کا منظوم ترجمہ
ہے اور اس کے نیچے دس سطروں میں اس کا آسان اُردو ترجمہ قابلِ دید ہے۔
یہ کتاب ۱۶۴ صفحات پر مشتمل ہے۔

"شری سکھمنی صاحب" سکھ دھرم کے معتقدین کی وہ مقدّس کتاب
ہے جسے سکھوں کے پانچویں رہنما شری گورو ارجن دیوجی نے رام سر تالاب
کے پاس ایک جنگل میں تصنیف کیا ہے۔ رام سر کا تالاب امرتسر صاحب کے جنوب
میں واقع ہے۔ سری گوروجی مہاراج کے زمانہ (سنہ ۱۵۶۳ء سے سنہ ۱۶۰۶ء تک)
میں یہ مقام سکھ، شانتی اور سکون کا گہوارہ تھا۔

"سکھمنی" دو لفظوں کا سنگم ہے۔ "سکھ" اور "منی"۔ یہ عنوان
یعنی شری سکھمنی صاحب سکھ اور شانتی کا وہ منکہ (ہیرا) ہے جس پر
دھیان دینے سے انسان کی ہمہ گیر شخصیت مطمین رہتی ہے۔ اس میں درج
بانی سکھوں کی دعائے صبح ہے اور اس کا کیرتن ہر جگہ ہوتا رہتا ہے۔

"شری سکھمنی صاحب" کی ۲۴ اسٹپدیاں ہیں۔ ہر اسٹپدی کے
شروع میں ایک ایک سلوک (ਸਲੋਕ) ہے جو اس کے نفس مضمون کا

تراجم (Translations) منظوم کشمیری زبان اور آسان اُردو میں مکمل ہو گئے
یابا گورو نانک دیوجی کی بانی سری گورو گرنتھ صاحب کا پہلا باب ہے۔
جسے جپ جی صاحب کا عنوان ملا ہے۔ مجھے ۱۹۷۵ء میں اس میں مندرجہ
بانی کا منظوم کشمیری ترجمہ شایع کرنے کا حوصلہ ہوا۔ میری یہ کتاب "جپ جی صاحب"
تین رنگوں میں چھپ کر عوام سے خراج تحسین حاصل کر چکی ہے۔ کشمیری
زبان میں آج تک ایسی کوئی حسین کتاب نہیں ملتی ہے۔ اس کے بعد مجھے
سلوک محلہ نواں یعنی نویں گورو بادشاہ کے کلام کا ترجمہ کشمیری نظم اور عام فہم
اُردو نثر میں کرنے کی سعادت ملی۔ اس کتاب کا اُردو ترجمہ "وِردِ نجات" کے ٹائیٹل
سے ۱۹۷۶ء سے کئی بار چھپ چکا ہے۔
میں پچھلے کئی سالوں سے سری گورو ارجن دیوجی کی بانی "شری سکھمنی صاحب"
کے تراجم حسب معمول کر چکا ہوں۔ یہ پستک چھاپے کے لئے بالکل تیار ہے۔ اسے
سکھ دُنیا کے مشہور و معروف عالموں نے دیکھا ہے، نظرِ ثانی کی ہے اور اپنی
تقاریظ اس میں شامل کرنے کی عزت پائی ہے۔

**شری سکھمنی صاحب** ۱۸"x۲۲"/۸ سائز پر لکھی گئی ہے۔
ہر صفحہ پر ۲۱ سطریں مزین ہیں۔ کتاب کے ہر داہنے صفحہ کی پیشانی پر ایک ایک
اسٹپدی ہے۔ جو بانی کے اصلی روپ میں جلوہ گر ہے۔ اس کے نیچے ہی بانی ترتیب وار

# مُقدّس تراجم

شاعری کی اصناف میں منظوم ترجمہ کاری کا فن بھی شامل ہے۔
اِس سلسلہ میں مجھ جیسے ناچیز انسان کو پنجابی زبان کے سرچشمۂ گیان و عرفان
یعنی

## سری گورو گرنتھ صاحب

میں درج ربّانی بانی (پاک کلام) کے تراجم کرنے کا شعور حاصل کرنا پڑا۔
اس لئے اپنی عمر کے اِس آخری دور میں گورمکھی بھاشا سیکھنا پڑی۔
خوش قسمتی سے اس کٹھن کام میں کسی اَن دیکھی ذات کی تائید شامل
رہی۔ اِس لئے گوربانی پڑھنے اور اس کے مطالب سمجھنے میں دقّت نہ آئی۔
نیز مجھے گورمکھی کے ایک مہان عالم گیانی کرتار سنگھ کومل صاحب کی شاگردی
نصیب ہوئی۔ گیانی جی کی شفقت سے میرا یہ کام اور بھی آسان ہو گیا۔
سری گورو گرنتھ صاحب ایک عظیم اور مُقدّس کتاب ہے۔ مجھے
آج تک اس کے تین ابواب (chapters) کے تراجم کرنے کا شرف حاصل ہوا۔